بانی
شیخ التفسیر
حضرت مولانا احمد علی رحمۃ اللہ علیہ

# خدام الدین

ہفت روزہ — لاہور — پاکستان

مدیرِ اعلیٰ
حضرت مولانا عبید اللہ انور


## جانشینِ شیخ الاسلام اور جانشینِ شیخ التفسیر

شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنی رح اور شیخ التفسیر مولانا احمد علی لاہوری رح عظمتوں اور اقالیم زہد و ورعہ کے تاجور تھے، دونوں حضرت شیخ الہند مولانا محمود الحسن رح دیوبندی کے شاگرد، ان کی انگریز دشمن جد و جہد آزادی خصوصاً "تحریک ریشمی رومال" کے روح رواں رہے۔ یہ مالک الملک کی عطا و بخشش ہے کہ فضائل و مرتبت، عزم و عمل کی ایسی ہی یگانگت اور قریب ہر دو اکابرِ برحق کی اولاد اور جانشینوں میں بھی پایا جاتا ہے۔ (عبدالرشید انصاری)

- جو سب کو سب کچھ دے، اس کے پاس نہ ہو؟ یہ کیسے مان لیا جائے ــــــــ
- حضورؐ کی جوتیوں کے طفیل تم خدا کے محبوب بن جاؤ گے۔ پھر تمہیں چوراہے پر ذلیل نہیں کیا جائے گا ــــــــ

جانشینِ شیخ الاسلام مولانا سیّد اسعد مدنی کا جامع مسجد شیرانوالہ لاہور میں خطاب، ہر ہر فقرہ نسیم سحر سے زیادہ پاکیزہ اور پھولوں سے زیادہ مہکتا ہوا ــ حرف بحرف ــ اور مولانا سید اسعد مدنی کے حالیہ دورۂ پاکستان کی رپورٹ ــــ

ــــ از قلم : عبدالرشید انصاری ــ
ــــ خدام الدین کے آئندہ شمارہ میں ملاحظہ فرمائیں ــ


۱۱ / جنوری ۱۹۸۵ء
مطبوعاتِ انجمن [illegible]ام الدین لاہور
ہدیہ فی پرچہ ۲/- روپے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ہفت روزہ

# خدام الدین

لاہور

جلد ۳۰ شمارہ ۲۷

رئیس الادارہ

حضرت مولانا عبید اللہ انور مدظلہ

مجلس ادارت

مولانا محمد اجمل قادری
عبدالرشید انصاری
ظہیر میر ایڈووکیٹ
انتظار حسین اسعد قادری

فی کاپی : -/۲ روپے

پاکستان میں بذریعہ ڈاک
سالانہ ۵۲ شمارے -/۸۰ روپے
ششماہی ۲۶ شمارے -/۴۵ روپے

۱۸ ربیع الثانی ۱۴۰۵ھ

## نقطۂ نظر

نئے عیسوی سال کا استقبال

## اساس وطن خطرات کی زد میں

### میرِ کارواں ! کارواں کی خبر لے

۱۹۸۵ء سن عیسوی کی آمد، لاہور اور کراچی میں شاندار استقبال ——— عیسائیوں کی طرف سے، ممکن ہے ان کے مذہب کا حصّہ ہو، اس لئے انہیں جشن منانے کا حق ہے۔ مگر اسلامی ملک میں جیسے وہ چاہیں؟ یہ بات محل نظر ہو گی۔ اس وقت ہمارے سامنے مسئلہ عیسائیوں کا نہیں۔ الحمدللہ پاکستان میں تمام اقلیتیں مطمئن اور امن و سلامتی سے رہ رہی ہیں بات ہے مغرب زدہ نوجوان نسل کی۔ ملّت کے نام پر دھبہ اصحاب سیم وزر کی اور رشوتوں کے حرام مال پر توندیں بڑھانے والے افسروں اور ان کی "ماڈرن" اولاد کی جنہوں نے اسلام کے قلعے پاکستان میں نئے سن عیسوی کا استقبال کیا تو مرحوم علامہ اقبال کی روح تڑپ اٹھی ؎

وضع میں تم ہو نصاریٰ تو تمدن میں ہنود
یہ مسلماں ہیں جنہیں دیکھ کے شرمائیں یہود

اخبارات کے مطابق لاہور اور کراچی میں فیشن ایبل بنگلوں اور ہوٹلوں بلکہ بنکوں میں بھی اکتیس دسمبر کی شب نو بجے سے شب عروسی بن گئی۔ نوجوان جوڑوں نے شراب پی کر مغربی رقص کیا اور ۱۹۸۴ء پر نزع کا عالم طاری ہوا





# نورِ خدا

یُرِیۡدُوۡنَ لِیُطۡفِـُٔوۡا نُوۡرَ اللّٰہِ بِاَفۡوَاہِہِمۡ
وَ اللّٰہُ مُتِمُّ نُوۡرِہٖ وَ لَوۡ کَرِہَ الۡکٰفِرُوۡنَ ۞
(۶۱ : ۸)

ترجمہ : وہ چاہتے ہیں کہ اللہ کا نور اپنے مونہوں سے بجھا دیں اور اللہ اپنا نور پورا کر کے رہے گا اگرچہ کافر برا مانیں

حاشیہ شیخ التفسیر رحمۃ اللہ علیہ

وہ نور الٰہی (اسلام) کو بجھانا چاہتے ہیں اور اللہ تعالیٰ اُسے پورا کرنا چاہتا ہے لہٰذا اللہ والوں کی جماعت کفّار کی کوششوں کے مقابلہ میں سینہ سپر ہو گی

؎

نورِ خدا ہے کفر کی حرکت پہ خندہ زن • پھونکوں سے یہ چراغ بجھایا نہ جائے گا

تو رات کے ٹھیک بارہ بجے مئے گلگوں کے نشے میں مست جوڑوں نے بتیاں گل ہونے کے ساتھ ہی ایک دوسرے سے گلے مل کر اخلاق و شرافت اور انسانیت کی تمام شمعیں بجھا دیں اور کہا۔ ع
"نیا سفر ہے پرانے چراغ گل کر دو"

ہمارا قومی المیہ یہ ہے کہ دینی شعائر اور قومی اقدار کے احترام کی بات بطور وعظ ہی کہی جاتی ہے، حالانکہ ملک کے اساسی نظریہ کو اُن عیاش، دین دشمن، متکبّر اور لاپرواہ عناصر کی ہڑبونگ اور سینہ زوریوں کا سامنا ہے۔ جن پر "کلام نرم و نازک بے اثر" وہ درگزر و عفو کو کمزوری پر محمول کرتے ہیں، اور اپنی بدمعاشیوں کو "اسلامائزیشن" کے حالیہ دور (جیسا کیسا بھی ہے) کا شاہکار بتا کر اسلام کا مذاق اڑانے اور دینی قوتوں کے راستے میں کانٹے بچھانے کی کوشش کرتے ہیں۔ یہ بدخصائل عناصر کسی رورعایت کے مستحق نہیں۔ اگر انہیں یوں ہی بے لگام رہنے دیا گیا اور سیدھے راہ پر لانے کے لئے ان کی کمر پر "اصلاح احوال" کے چابک نہ پڑے تو پوری نوجوان نسل وی سی آر اور پاپ میوزک بن جائے گی

ان لوگوں نے مسجد و مدرسہ میں تو کبھی قدم نہیں رکھا کہ ہم علماء سے ان کے بے راہ ہو جانے کی شکایت کریں۔ ذمہ داری ارباب اختیار پر ہے خصوصاً صدر پاکستان پر کہ "اسلام کے لئے ریفرنڈم" کرانے کے بعد ان کا فرض ہے۔ کہ اب "فوجی" مارشل لاء کے بجائے چوروں، ڈاکوؤں، بلیک میلروں یعنی حرام خوروں، شراب نوشوں اور قوم کا اخلاق تباہ کرنے والوں پر "اسلامی مارشل لاء" نافذ کریں ورنہ ؎

ڈوبی جو ناؤ تو ڈوبوگے سارے
نہ تم ہی بچوگے نہ ساتھی تمہارے

حکومت اور زعماء ملّت کا فرض ہے کہ وہ قوم کو یکم محرّم کے موقعہ پر اسلامی سالِ نو کے باسلیقہ اور باعظمت استقبال کی ترغیب دیں۔

وما علینا الاّ البلاغ

---

**بقیہ : خطبہ جمعہ**

کی امّت کے ساتھ شفقت و نرمی کے برتاؤ کے بعد حضرت عمرؓ کی طبیعت کے باعث مسلمان تکلیف میں پڑ جائیں گے تو حضرت صدیق اکبرؓ نے فرمایا۔ جب عمرؓ پر بارِ خلافت پڑے گا تو نرم ہو جائے گا۔ اللہ کی قسم میں عمرؓ کو تم لوگوں سے زیادہ جانتا ہوں اللہ تعالیٰ نے مجھ سے پوچھا تو عرض کروں گا کہ امّت میں جو سب سے بہتر تھا میں نے خلافت اس کے سپرد کی

اور حضرت عمرؓ نے سربرآرائے خلافت ہونے کے بعد سب سے پہلے یہی دعا فرمائی۔ یا اللہ! میں سخت مزاج ہوں مجھے نرم طبیعت عطا فرما۔ میں کمزور ہوں مجھے طاقتور بنا۔ اور میں بخیل ہوں مجھے سخی بنا۔

حضرات محترم! اس سے آپ اندازہ فرمائیں کہ صحابہ کرامؓ کو مسلمانوں سے کس قدر پیار تھا اور آپس میں ایک دوسرے کے لئے کتنے رحم دل تھے مگر کفر کے مقابلہ میں وہ سیسہ پلائی ہوئی دیوار بنے رہے۔

اللہ تعالیٰ ہمیں دین کی سچی محبت اور صحابہ کرام کا اتباع نصیب فرمائے اور دشمنوں کے مقابلہ کے لئے ہمیں عہد صحابہؓ کے جذبۂ جہاد سے سرشار ہونے کی توفیق دے۔ آمین ثم آمین۔

و آخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین!








# اسلام کا نام لینے والے منافق

## کفّارِ مکہ سے زیادہ خطرناک تھے۔

## منافقوں نے نبیؐ کے گھرانے اور حضورؐ کو رنج پہنچانے سے بھی دریغ نہیں کیا

## قادیانی اسلام اور ملک دونوں کے غدّار ہیں

**جانشین شیخ التفسیر حضرت مولانا عبیداللہ انور دامت برکاتہم**

الحمد للہ وکفیٰ وسلامٌ علیٰ عبادہ الذین اصطفیٰ: امّا بعد: فاعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم:—

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ۗ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗٓ اَشِدَّاۗءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَاۗءُ بَيْنَهُمْ۔ صدق اللہ العظیم۔

ترجمہ: محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ کے رسول ہیں۔ اور جو لوگ آپؐ کے ساتھ ہیں (یعنی صحابہ کرامؓ) کفار پر سخت ہیں۔ آپس میں رحم دل ہیں۔

حضرات گرامی! اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم کی اس آیت میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت اور آپؐ کے صحابہؓ کی شان اور پہچان بیان فرمائی ہے کہ وہ کفر کے مقابلہ میں تو پہاڑوں سے بھی زیادہ مضبوط اور بلندتر ہیں۔ لیکن جہاں تک آپس کا معاملہ ہے تو وہ ایک دوسرے کے لئے بڑے رحیم، خیر اندیش اور رحم دل ہیں۔ یعنی ع

ہو حلقہ یاراں تو بریشم کی طرح نرم

حضرات محترم! اللہ تعالیٰ نے حضور رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کو مکہ مکرمہ سے مدینہ طیبہ ہجرت کر جانے کا حکم فرمایا تو یہاں پہنچتے ہی عقیدے کے اعتبار سے انسانوں کی ایک تیسری قسم "منافقین" کی بھی پیدا ہو گئی۔ مکہ میں جب تک رہے تو ابوبکرؓ و عمرؓ و عثمانؓ و علیؓ اور زیدؓ و بلالؓ جیسے یا تو جاں نثار رفقاء اور بے مثال مسلمان تھے اور یا ابوجہل و ابولہب اور عتبہ و شیبہ جیسے پکے کافر اور کھلے دشمن۔ مگر مدینہ منورہ میں رسول خدا اور آپؐ کے صحابہؓ کو ایک اور قسم کے دشمن کی خفیہ سازشوں اور دردن خانہ ریشہ دوانیوں کے مظالم بھی سہنا پڑے جو اسلام کے لئے کفار مکہ سے بھی زیادہ خطرناک تھے۔ عبداللہ بن ابی کا نام قیامت تک کے لئے

**اللہ تعالےٰ نے پہلے پارے کے شروع میں مسلمانوں کا تین آیتوں میں اور کافروں کا دو آیتوں میں تعارف کرایا اور منافقوں کی پہچان کرانے کے لئے تیرہ آیات مختص کر دیں اور ایک پوری سورۂ منافقون بھی نازل فرمائی۔**

منافق اعظم کی حیثیت سے مشہور ہو چکا ہے یہ قافلۂ اسلام کے آنے سے پہلے تک مدینہ کا رئیس تھا اس کی رسم تاجپوشی ہونے والی تھی کہ عظمتوں کے بادشاہ بوریا نشین پیمبر حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عقیدتوں اور محبتوں کا مرجع بن کر تشریف لائے تو ابو ایوب انصاری اور مدینہ کی نواحی بستی قبا میں کلثومؓ بن الہدم کو حبیب کبریا کی میزبانی کا شرف نصیب ہوا وہ اپنے مقدر کی بختاوری پر مبارکبادیں وصول کر رہے تھے تو دوسری جانب عبداللہ بن ابی کی ہوس اقتدار ناکام ہو کر رہ گئی اس کی تمام امیدوں پر پانی پھر گیا اور وہ اس کی معنوی نسل آج تک اسلام اور مسلمانوں کی دشمن ہے انہیں ایک لمحہ کے لئے بھی اسلام کا اقتدار اور مسلمانوں کی فلاح و مسرت منظور نہیں — منافق وہ مار آستین ہے جس کی زہرناکی نے نبی کے گھرانے اور حبیبۂ حبیبِ خدا ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا پر الزام لگانے اور حضورؐ کے دل کو رنج پہنچانے سے بھی دریغ نہیں کیا۔ اللہ تعالےٰ نے قرآن کریم کے پہلے پارے کے شروع ہی میں مسلمانوں کا تین آیتوں میں اور کافروں کا دو آیتوں میں تعارف کرایا ہے لیکن منافقوں کی پہچان کرانے کے لئے تیرہ آیات مختص کر دی ہیں اور قرآن کریم کے دوسرے معاملات کے علاوہ ایک پوری سورۃ "منافقون" نازل فرمائی تاکہ مسلمان ان کے شر سے بے خبر نہ ہوں اور ان کی شرارتوں پر نگاہ رکھیں۔ عبداللہ بن ابی تو حسد اور عناد کے گھونٹ پی پی کر مرگیا۔ حضورؐ نے اپنے ہاتھوں سے اسے قبر میں اتار دیا مگر اس کی معنوی اولاد نے ہر نازک وقت پر ملّتِ اسلامیہ کی پیٹھ میں خنجر گھونپا ہے۔ غرناطہ کی شکست ہو یا ڈھاکہ کا سقوط، سلطان ٹیپو کی شہادت کا حادثہ ہو یا بالاکوٹ کا معرکہ حیدرآباد دکن میں اسلامی سلطنت کا زوال ہو ۱۹۷۱ء میں پاکستان کی شکست ہر جگہ آپ کو پس منظر میں حضور اکرمؐ کی عظمت کے دشمنوں اور صحابہ کرامؓ کے دشمنوں کا گھناؤنا غدارانہ کردار ضرور نظر آئے گا۔ یہ میر جعفر اور میر صادق، مرزا غلام احمد قادیانی جو خود کو مسلمانوں میں شمار کرواتے رہے



اسلام اور مسلمانوں کے بدترین دشمن اور ملّت و ملک کے غدار اور عملاً عبداللہ بن ابی کے مشن کے وارث تھے۔ ان کی ذرّیت دوسرے کئی عنوانوں سے آج بھی اپنے بیاہ عزائم کے لئے مصروف عمل ہے ؎

الاماں اے روحِ جعفر الاماں
الاماں اے جعفرانِ ایں زماں

قادیانی فتنہ انگریز کا پیدا کردہ اور پروردہ ہے اس سے سرزمین پاکستان کو پاک کرنے کا ایک ہی طریقہ ہے کہ ملک میں مرتد کی سزا نافذ کر دی جائے — ہر قادیانی مرتد ہے اور منافق بھی کیوں کہ وہ حضور خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان کا دعوےٰ کر کے غلام احمد قادیانی مدعی نبوت کو سچا مانتے ہیں اس لئے مرزائیوں کے سب گروہ قادیانی ہوں یا لاہوری یا کوئی اور اسلام کے باغی ہیں، وہ نہ دین کے وفادار اور نہ دین کے نام پر بننے والے اس ملک کے وفادار ہیں۔ ان کا قبلہ و کعبہ قادیان بھارت میں ہے اسی لئے نہرو نے یہ کہہ کر قادیانیوں کی حمایت کی تھی کہ مسلمانوں کا کعبہ و مدینہ سعودی عرب میں ہے۔ ان کی عقیدتیں وہاں ہیں۔ ان سے زیادہ ہندوستان کے وفادار قادیانی ہیں جن کا سب کچھ یہاں ہے۔ ان دنوں انجمن خدام الدین کے زیر اہتمام ایک انگریزی رسالہ پندرہ روزہ "اسلام" شائع ہوا کرتا تھا۔ اس میں علامہ اقبال نے "احمدیت اور اسلام" کے عنوان سے ایک مضمون لکھا کہ اسلام کی روح دو عقاید توحید اور ختم نبوت پر قائم ہے جن میں پانچ ارکان اسلام کو شامل سمجھنا چاہئے اور دنیائے اسلام کی وحدت اس بنیادی عقیدے پر قائم ہے۔ ہندوستان میں قادیانیوں اور ایران میں بہائیوں نے اسے توڑنے کی کوشش کی ہے جسے عالم اسلام نے مسترد کر دیا ہے اور وحدت اسلامی اسی عقیدے کی بنیاد پر قائم ہے اور تا قیام قیامت قائم رہے گی چنانچہ قادیانی مذہب کا اسلام سے اتنا بھی تعلق نہیں ہے جتنا سکھوں کا ہندو مذہب سے — ہندو اور سکھ تو آپس میں بیاہ شادی کر لیتے ہیں مسلمانوں کے ہاں یہ بھی جائز نہیں — مرزا قادیانی بھی اپنے نہ ماننے والوں کو جنگلوں کے خنزیر اور ان کی عورتوں کو کتیاں کہتا ہے۔ اس کا ایک شعر "نجم الہدیٰ" کتاب

**حضرت ابوبکرؓ نے فرمایا لوگو! میں عمرؓ کو تم سب سے زیادہ جانتا ہوں، مجھ سے پوچھا گیا تو میں اللہ کی بارگاہ میں عرض کروں گا یا اللہ! جو اُن میں سب سے بہتر تھا میں نے خلافت اس کے سپرد کر دی**

## قادیانی تحریک اسلام کے خلاف باغیانِ اسلام کی تحریک ہے

ہیں ہے سے

ان العداء صار واختا زیر الفلا
ونساء ھم من دونھن الکلب

بہرحال قادیانی تحریک اسلام کے خلاف باغیانِ اسلام کی تحریک ہے۔ اسلام اور مسلمانوں کی تمام دشمن طاقتوں سے ان کے تعلقات ہیں۔ مرزا طاہر لندن میں بیٹھا ہے اسرائیل میں ان کا مشن عربوں اور اسلام کے خلاف کام کر رہا ہے اور آج ہی اخبارات میں خبر شائع ہوئی ہے کہ روس میں سویت اکیڈمی آف سائنسز کی طرف سے مشہور اور متعصب قادیانی سائنسدان عبدالسلام کو لومونوسوف گولڈ میڈل دیا گیا ہے۔ یہ ہر دشمن اسلام کے وفادار ہو سکتے ہیں مگر جب تک حضور اکرم کی

ختم نبوّت پر ایمان نہ لائیں مسلمان نہیں ہو سکتے۔ ختم نبوّت اسلام کا وہ عظیم الشان عقیدہ ہے جس کے تحفّظ کے لئے جنگ یمامہ میں سات سو حفاظ قرآن صحابہ شہید ہوئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے بعد منکرین ختم نبوت اور منکرین زکواۃ کے خلاف حضرت ابو بکر صدیق رضؓ نے لشکر کشی کا حکم دیا تو بعض صحابہ رضؓ نے نرمی

کا مشورہ دیا۔ لیکن حضرت ابو بکرؓ نے دین کی حفاظت اور امت کی رہنمائی کا پورا حق ادا کیا اور ذرہ برابر بھی کمزوری نہ دکھائی ورنہ دین میں مرتدین کی رخنہ اندازیاں اسی وقت اسلام کی بنیادیں ہلا ڈالتیں۔ حضرت عمر رضؓ نے بھی نرم رویّہ اختیار کرنے کا مشورہ دیا تھا۔ حالات اس قدر نازک تھے۔ مگر حضرت ابو بکر رضؓ نے فرمایا عمر رضؓ! تمہیں کیا ہوا۔ اسلام سے پہلے تو تم بڑے سخت تھے۔ اب اتنے نرم مزاج ہو گئے ہو اور پھر اپنے بعد حضرت عمر رضؓ ہی کو آپ رضؓ نے خلافت کے لئے منتخب کیا لوگوں نے خدشہ ظاہر کیا کہ حضرت عمر رضؓ تو بہت سخت طبیعت کے مالک ہیں ـــ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابو بکر رضؓ

**میر جعفر، میر صادق اور مرزا غلام احمد قادیانی ملک و ملت کے غدار اور عبد اللہ بن ابی کے مشن کے وارث ہیں**

**ـــــ ہر قادیانی منافق اور مرتد ہے ـــــ**



## باتیں اُن کی یاد رہیں گی

## حضرت لاہوریؒ کے ارشاداتِ عالیہ کا مسلسل انتخاب

# باطن کی صفائی

(گذشتہ سے پیوستہ)

اس کے معنی یہ ہیں کہ دل حسد، کبر، عجب اور باقی امراض روحانی سے پاک ہو۔ بدن اور اعضاء کی پاکیزگی اور ہے اور دل کی پاکیزگی اور چیز ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک ارشاد ہے۔ عن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ لا ینظر الی صورکم واموالکم ولکن ینظر الی قلوبکم واعمالکم (رواہ مسلم)

ترجمہ: "حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے روایت ہے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بیشک اللہ تعالےٰ تمہاری صورتوں اور تمہارے مالوں کو نہیں دیکھتا بلکہ وہ تمہارے دلوں اور تمہارے اعمال کو دیکھتا ہے۔"

اللہ تبارک وتعالےٰ پہلے دل کو دیکھتے ہیں پھر دل کے مطابق عمل کی جزا دیتے ہیں۔

سب سے زیادہ مہلک دل کی بیماریاں ہیں۔ دل اگر کفر، شرک، عجب، حسد، کبر وغیرہ سے پاک ہو جائے تو خدا کا خوف اور نیکی کا ذوق پیدا ہوتا ہے۔ اسلام یہ چاہتا ہے کہ مسلمان کا ظاہر بھی پاک ہو اور باطن بھی پاک ہو۔ اللہ تعالےٰ مجھے آپ کو تینوں صفائی (۱۔ ظاہری صفائی۔ ۲۔ حواس ظاہری کی صفائی (۳) باطن کی صفائی) کا اہتمام کرنے کی توفیق عنایت فرمائے۔ آمین! یا الہٰ العالمین!!

یہ باتیں نہ چیف جسٹس، نہ چیف کمشنر، نہ چیف سیکرٹری کے دفاتر میں ہیں، نہ عدالتوں میں اور نہ اسکولوں کالجوں میں سنائی جاتی ہیں۔ یہ باتیں مسجد میں ہی سنائی جاتی ہیں۔ اللہ تعالےٰ مجھے اور آپ کو سدا اپنے دروازے پر لائے۔ گھوٹ کر اور گھول کر کوئی نہیں پلاتا۔ آنے جانے بیٹھنے سننے سے آہستہ آہستہ رنگ چڑھ جاتا ہے۔ آنے جانے میں اللہ تعالےٰ کی رضا حاصل ہوتی ہے ـــ پھر اللہ تعالےٰ وہ کچھ دیتے ہیں جو کہیں نہیں ملتا۔

بندہ اپنی شان کے مطابق قدم اٹھاتا ہے اور اللہ تعالےٰ اپنی شان کے مطابق اجر دیتے ہیں۔ اگر تینوں قسم کی صفائی حاصل ہو جائے تو ایسا شخص مرحوم و مغفور ہوتا ہے۔ اسے زمین بھی کہے گی ھٰذا مغفورٌ۔ نیک و بد کا زمین کو بھی احساس ہے۔

حدیث شریف میں آتا ہے کہ جب اللہ تعالےٰ کا نیک بندہ مرتا ہے تو زمین اس سے کہتی ہے کہ میری پیٹھ پر جتنے چلنے والے تھے

(باقی پر)

تُو مجھے ان سب سے پیارا لگتا تھا آج دیکھ میں تیرے ساتھ کیا سلوک کرتی ہوں۔ اس کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ زمین نگاہ کی دوری تک اس کے لئے کشادہ ہو جاتی ہے۔

نیک آدمی کی موت پر زمین بھی روتی ہے اور آسمان بھی روتے ہیں۔ کسی اللہ والے نے کہا ہے۔

اَنْتَ الَّذِیْ وَلَدَتْکَ اُمُّکَ بَاکِیًا!
وَالنَّاسُ حَوْلَکَ یَضْحَکُوْنَ سُرُوْرًا
فَاحْرِصْ عَلٰی عَمَلٍ اِذْ یَکُوْنُوا النَّاسُ بُکُوًّا
تَکُوْنُ مُسْتَبْشِرًا ضَاحِکًا مَسْرُوْرًا

ترجمہ: تُو وہ ہے کہ جب تیری ماں نے تجھ کو جنا تھا تو تُو رو رہا تھا اور تیرے گرد لوگ مسرّت سے ہنس رہے تھے پس ایسے اعمال کی خواہش کر کہ تیری موت کے وقت سب لوگ رو رہے ہوں تو تُو ہنستا ہو۔

اس قسم کے انسان کے لئے موت کے وقت ملائکہ عظام اللہ کی طرف سے پیغام بشارت لے کر آتے ہیں۔

ان الذین قالوا ربنا اللہ ثم استقاموا تتنزل علیھم الملائکۃ ان لا تخافوا ولا تحزنوا وابشروا بالجنۃ التی کنتم توعدون۔
(سورہ حٰم سجدہ)

ترجمہ: بے شک جنہوں نے کہا تھا کہ ہمارا رب اللہ ہے پھر اس پر قائم رہے ان پر فرشتے اتریں گے کہ تم خوف نہ کرو اور نہ غم کرو۔ اور جنت میں خوش رہو جس کا تم سے وعدہ کیا جاتا تھا۔

ادھر موت کا وقت آیا اور سکرات طاری ہوئی ادھر فرشتے خوشخبری لے کر آ گئے۔ خوف مستقبل کے لئے ہوتا ہے اور غم ماضی کے لئے گویا کہ اس قسم کے لوگوں کے لئے نہ سابقہ اعمال کا غم ہوگا نہ مستقبل میں کوئی خوف ہوگا ۔۔۔

اللہ تعالیٰ کا فضل شامل حال ہو اور قرآن مجید اور اللہ والوں کی صحبت نصیب ہو تو انسان کو تینوں قسم کی صفائی میسر ہو سکتی ہے۔ اللہ تعالیٰ مجھے اور آپ کو تینوں قسم کی صفائی نصیب فرمائے آمین یا الٰہ العالمین!

## جواہر پارے

- جو شخص حرام سے اجتناب کرے اس کا دین خالص ہے۔
- جو شخص دوسروں کی نگہبانی کریگا وہ خود محفوظ ہوگا۔
- جس شخص نے کم گفتگو کی اس کی عقل تام اور مکمل ہے۔
- جو شخص کم پر راضی ہے اسے اپنے رب پر پورا توکّل ہے۔
- سب سے بہترین سرمایہ قناعت ہے۔
- سب سے بہترین توشہ خوف خدا ہے۔

(نادیم احمد القاسمی)





# پاکستان کی بقا و سلامتی عقیدۂ ختم نبوّت سے وابستہ ہے

مولانا (عبید اللہ انور)

## آئندہ انتخابات میں قادیانی اپنے "پسندیدہ" امیدوار کامیاب کرانے کی کوشش کریں گے

## مرزا طاہر قومی مجرم ہے لندن میں بیٹھ کر یہودیوں کو اپنی وفاداری کا یقین دلانے کی کوشش کرے گا

شاہی مسجد چنیوٹ میں منعقدہ سالانہ ختم نبوت کانفرنس کے افتتاحی اجلاس میں ۲۷ دسمبر کو قبل از نماز ظہر امام الہدیٰ جانشین شیخ التفسیر حضرت مولانا عبید اللہ انور مدظلہٗ کا فکر انگیز پیغام جس میں عقیدہ ختم نبوت کی عظمت، قادیانی فتنہ کے پس منظر، قادیانیوں کے ناپاک عزائم اور اس محاذ پر ملک و ملت کے بہی خواہوں کو ان کے فرائض سے آگاہ کیا تھا ایڈیٹر خدام الدین مولانا عبدالرشید انصاری نے پڑھ کر سنایا۔ ختم نبوت کانفرنس میں جانشین امام الہدیٰ حضرت صاحبزادہ میاں محمد اجمل قادری نے بھی شرکت فرمائی۔ ختم نبوّت کانفرنس کے لئے حضرت اقدس مولانا عبید اللہ انور مدظلہ کا پیغام قارئین خدام الدین کے مطالعہ و استفادہ کے لئے شائع کیا جا رہا ہے ۔۔۔

الحمد للہ وحدہ والصلوٰۃ والسلام علیٰ من لا نبی بعدہ الذی کان کافۃ للناس، وھو رحمۃ للعالمین، بین کتفیہ خاتم النبوۃ وھو خاتم النبیین والمعصومین۔

شفیع، مطاع، نبی، کریم
قسیم، جسیم، نسیم و سیم
صلی اللہ تعالیٰ علیہ و علیٰ آلہ و اصحابہ اجمعین۔

محترم حضرات! شرکائے ختم نبوّت کانفرنس چنیوٹ! دین اسلام کائنات عالم کے لئے خالق کائنات کی سب سے بڑی نعمت ہے جس کی بدولت گم کردہ راہ انسانوں نے راہ پائی۔ مظلوموں نے ظلم کی زنجیریں توڑ پھینکیں، غلام، آزادی پا کر قوموں کے رہنما بنے، عورت کو پہلی مرتبہ معاشرے میں اس کا باعزت مقام نصیب ہوا۔ عدل و مساوات انسانی کا پرچم سینۂ ارض پہ لہرایا۔ افق عالم پر ایمان و توحید کا سورج شرک و کفر کی سیاہ گھٹاؤں کو چیرتے ہوئے طلوع ہوا اور کعبۃ اللہ جہاں تین سو ساٹھ بتوں کا اقتدار قائم ہو گیا تھا شرک کی آلودگیوں سے پاک ہو کر پھر سے قیامت تک کے لئے فرزندان توحید کی مرکزی سجدہ گاہ قرار پایا ؎

کتنی صدیوں سے سسکتے ہوئے انسانوں نے
مانگتے مانگتے اک نجات دہندہ پایا
ہم زباں قدسی بنے جب چھیڑا ذکرِ جمیل
نغمۂ صلِّ علیٰ زندہ و تابندہ پایا!

بزرگانِ محترم! لیکن اس نعمت عظمیٰ سے بھی بڑھ کر عظیم تر احسان

اور فضل و کرم اس کائنات ہست و بود پر جو اللہ تعالٰے نے فرمایا وہ ہے محسن انسانیت، نبی الاعظم شفیع الامم رحمۃ للعلمین خاتم الانبیاء والمعصومین حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت مبارکہ۔ آپؐ اللہ کا آخری پیغام لے کر دنیا میں تشریف لائے حظیرۃ القدس سے رب قدوس کا وہ کلام مبارک آپؐ کے ہی قلب اطہر و منور پر نازل ہوا جو اگر آسمانوں پر اتارا جاتا تو وہ ٹوٹ پھوٹ جاتے پہاڑوں پر اترتا تو وہ ریزہ ریزہ ہو جاتے۔ دنیا سے کہا گیا ؎

آؤ سنوائیں تمہیں یہ نغمۂ مشروع بھی
پارہ جس کے لحن سے طور مدٰی ہونے کو ہے
حیف کہ تاثیر اس کی تیرے دل پر کچھ نہیں
کوہ جس سے خاشعاً متصدعاً ہونے کو ہے

برادرانِ اسلام! ہمارے نبیؐ اللہ تعالٰے کے آخری نبی ہیں، آپؐ پر نازل ہونے والی کتاب کلام ربانی قرآن مجید اللہ تعالٰے کی آخری کتاب ہے اور ہم اللہ کے آخری نبی پر ایمان رکھنے والی آخری امت کے لوگ ہیں۔ بس یہی وہ پہلی اور آخری حقیقت کبرٰی ہے جو مسلمانوں کو دیگر ادیان کے پیروؤں اور ملل آخری سے الگ اور ممتاز کرتی ہے ہمارے ملّی تشخص کی پہچان عقیدۂ ختم نبوّت پر ہمارا ایمان ہے اسی عقیدۂ ختم نبوت کی برکت سے ملّت اسلامیہ آج تک زندہ ہے اور تاقیامت رہے گی ہمارے چالاک اور عیار دشمن بھی اس امر سے بخوبی آگاہ ہیں اسی لئے برطانوی سامراج نے پچاس ہزار علماء کو پھانسیوں پر لٹکانے کے باوجود جب دیکھا کہ اسلام زندہ ہے مسلمان باقی ہیں تو مرزا غلام احمد قادیانی جیسے کذاب و دجال اور غدارِ وطن و ملّت کو جعلی نبوّت کی دکان پر بٹھا دیا۔

یوں تو ۱۸۹۷ء ہی میں علماء لدھیانہ نے قادیان میں اگنے والے انگریز کے اس خود کاشتہ پودے کے وجود کو کفر و ارتداد کی چھتری قرار دے دیا تھا لیکن غلام احمد قادیانی کا دجل انگریز کی سرپرستی میں تیزی سے پروان چڑھنے لگا اور دین سے واجبی واقفیت رکھنے والے انگریزی تعلیم یافتہ مسلمان قادیانی تحریک سے متاثر ہونے لگے حتّٰی کہ علامہ اقبال مرحوم نے رئیس المحدثین حضرت علامہ انور شاہ کاشمیری اور حضرت شیخ التفسیر مولانا احمد علی لاہوریؒ ایسے جلیل القدر علماء کی اس موضوع پر جدو جہد کا ساتھ دیتے ہوئے قادیان کی نبوت کاذبہ پر پے در پے ضربیں لگائیں ان کی سابقہ تحریروں کا حوالہ کر قادیانی اخبار "سن رائز" نے اعتراض کیا کہ علامہ اقبال پہلے قادیانی تحریک کو اچھا سمجھتے تھے اب بیٹھے بٹھائے اس کے خلاف بیان بازی پر اتر آئے ہیں۔ اس پر علامہ اقبال مرحوم نے جواب دیا کہ

"مجھے یہ تسلیم کرنے میں کوئی باک نہیں کہ اب سے ربع صدی پہلے مجھے اس تحریک سے اچھے نتائج کی امید تھی لیکن کسی مذہبی تحریک کی اصل روح ایک دن میں نمایاں نہیں ہو جاتی اسے اچھی طرح ظاہر ہونے کے لئے برسوں چاہئیں۔ ذاتی طور میں اس تحریک سے اس وقت بیزار ہوا تھا جب ایک نئی نبوت (کا)، بانیٔ اسلام کی نبوت سے اعلیٰ تر نبوت کا دعوٰے کیا گیا اور تمام مسلمانوں کو کافر قرار دیا گیا بعد میں یہ بیزاری بغاوت کی حد تک پہنچ گئی۔ جب میں نے تحریک کے ایک رکن کو اپنے کانوں سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق نازیبا کلمات کہتے سنا۔ درخت جڑ سے نہیں پھل سے پہچانا جاتا ہے۔ اگر میرے موجودہ رویہ میں کوئی تناقص ہے تو یہ بھی ایک زندہ اور سوچنے والے انسان کا حق ہے۔ کہ وہ اپنی رائے بدل سکے بقول ایمرسن "صرف پتھر اپنے آپ کو نہیں جھٹلا سکتے"۔"

(حرف اقبال ص ۱۳۱-۱۳۲)



پھر علامہ اقبال نے اپنی تحریروں اور مضامین میں قادیانی نبوت کو اسلامی وحدت کے لئے ایک خطرہ قرار دیا۔ قادیانیوں کی سرپرستی کرنے پر انگریز حکومت سے زبردست احتجاج کیا اور مطالبہ کیا کہ قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت تسلیم کیا جائے۔

حضرات گرامی! اس میں کوئی شک نہیں کہ قادیانی فتنہ اسلام اور مسلمانوں کو نقصان پہنچانے کے لئے انگریزی استعمار کا پیدا کردہ فتنہ ہے اس کی سرکوبی اور مسلمانوں کو اس کے شر سے بچانے کے لئے برصغیر کے حریت پسند علماء نے طویل جد و جہد کی۔ ہمارے ہاں ۱۹۳۰ء میں انجمن خدام الدین کے زیر اہتمام شیرانوالہ مسجد لاہور میں برصغیر کے اکابر علماء کا ایک اجلاس ہوا جس میں حضرت مولانا سیّد عطاء اللہ شاہ بخاریؒ کو امیر شریعت کا خطاب دیا گیا۔ امام المحدثین حضرت علامہ انور شاہ کشمیریؒ نے سب سے پہلے قادیانی فتنہ کے خلاف جد و جہد کے لئے امیر شریعت کے ہاتھ پر بیعت کی۔ بیعت کے لئے بڑھنے والا دوسرا ہاتھ مولانا ظفر علی خانؒ کا تھا اور تیسرا ہاتھ محدّث کبیر حضرت مولانا سیّد محمد یوسف بنوریؒ کا۔ ان اکابرؒ نے عزت و عظمت ناموس رسالت کے تحفّظ کے لئے جس جد و جہد کا عہد کیا وہ آخری دم تک اس کی راہ پر گامزن رہے تاآنکہ انہی میں سے ایک عالم ربانی حضرت مولانا سیّد محمد یوسف بنوریؒ کی قیادت میں اسلامیان پاکستان ۱۹۷۴ء بھرپور جد و جہد کے بعد میں قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دلوانے میں کامیابی سے ہمکنار ہوتے اور دس سال بعد ۱۹۸۴ء میں ایک صدارتی آرڈیننس اس مقدس جدو جہد کی راہ میں ایک سنگ میل کی حیثیت سے جاری ہوا۔ دسمبر ۱۹۸۴ء پہلا سال ہے کہ قادیانی اپنا سالانہ اجتماع سرزمین پاکستان پر منعقد نہیں کر سکے اور الحمد للہ تعالیٰ کہ مجلس تحفّظ ختم نبوت پورے تزک و احتشام کے ساتھ چنیوٹ میں اپنی سالانہ کانفرنس منعقد کر رہی ہے اس موقعہ پر پاکستان کی تمام دینی جماعتوں اور خصوصًا مجلس تحفظ ختم نبوّت کو خراج تحسین پیش کرنے کے ساتھ ساتھ ہم ۱۹۷۴ء اور ۱۹۵۳ء کی تحریک تحفظ ختم نبوّت کے ان شہیدوں کو سلام پیش کرتے ہیں جو حبیبِ کبریاؐ کی عزت و عظمت کے نام پر اپنے سینے گولیوں سے چھلنی کروا کر زندہ جاوید ہو گئے۔ خصوصًا مولانا محمد اسلم قریشی کہ جن کے اغوا نے پروانگانِ شمع ختم نبوت کو پھر سے بیدار کر دیا اور انہیں تازہ جوش و ولولہ دیا۔ حتّٰی کہ ساہیوال میں مولانا بشیر احمد اور جواں سال طالب علم رہنما محمد اظہر شہید ہو گئے۔

اس موقعہ پر ہم خصوصی طور پر حضرت علامہ انور شاہ کشمیری، شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوری، امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاری، شیخ حسام الدین، ماسٹر تاج الدین انصاری، آغا شورش کاشمیری، صاحبزادہ سیّد فیض الحسن، مولانا سید ابوالحسنات قادری، مولانا قاضی احسان احمد شجاع آبادی، مولانا محمد علی جالندھری، شیخ القرآن حضرت مولانا غلام اللہ خان، مفکر اسلام

حضرت مولانا مفتی محمود، مجاہد ملت مولانا غلام غوث ہزاروی، مولانا لال حسین اختر، مولانا محمد حیات فاتح قادیاں، جناب سید مظفر علی شمسی، مولانا مظہر علی اظہر اور محدث اعظم السید محمد یوسف بنوری کو خراجِ عقیدت پیش کرتے ہیں جن کی جد و جہد کو ربِ قدوس نے شرفِ قبولیت بخشا۔

حضرات گرامی! اس موقعہ پر حکومت اور پاکستان کے ساڑھے آٹھ کروڑ عوام کو یہ بات کہہ دینا میں اپنا دینی اور ملی فریضہ سمجھتا ہوں کہ حضور ختمی مرتبت کی ختم نبوت کا عقیدہ محض فقہی مسئلہ نہیں ہے۔ پاکستان کی بقا و حیات اسی عقیدہ سے وابستہ ہے اگر آپ پاکستان کی بقا و سلامتی چاہتے ہیں تو پھر آپ کو بالآخر اس سرزمین پہ دشمنانِ ختم نبوّت کی سرگرمیوں کو اسی طرح یک قلم بند کرنا ہوگا جیسے جانشین پیمبر خلیفہ اول حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مسیلمہ کذاب کی ذریت سے ارض مقدس کو پاک کر دیا تھا ورنہ مرزائی پاکستان کی آستین کا سانپ بن کر چھپے اور دبے بیٹھے رہیں گے جو کسی وقت بھی کوئی ناپسندیدہ صورتِ حال پیدا کرنے سے دریغ نہیں کریں گے۔

یہ تاریخی واقعہ بھی ملحوظ خاطر رہے کہ ۱۹۵۳ء میں تحریک ختم نبوت کو جب ارباب اقتدار نے بالجبر کچل دیا تو اس کے معاً بعد مشرقی اور مغربی پاکستان کے مابین بداعتمادی پر مبنی سیاسی مسائل نے سر اٹھانا شروع کر دیا تھا پھر مساوی نمائندگی، مساوی حقوق اور مساوی تقسیم وسائل جیسے عنوانات ملک کو دو ٹکڑے کر دینے پر منتج ہوئے۔

حضرات گرامی! میں بڑے درد دل کے ساتھ یہ بات کہہ رہا ہوں کہ اگر سندھ، پنجاب، بلوچستان اور سرحد کو متحد رکھنا ہے۔ اگر اس مملکت خداداد کے اس حصہ کو باقی ماندہ پاکستان کو بچانا ہے تو پھر دشمنانِ ختم نبوت کی ریشہ دوانیوں سے خبردار رہنا پڑے گا۔ یہ برطانوی سامراج کی اسلام کے خلاف سازشوں کا شاہکار سازشی گروہ ہے۔ پاکستان کی بقا عقیدہ ختم نبوت کے تحفظ کے ساتھ وابستہ ہے۔ بھارتی اور روسی پالیسی ساز ادارے قادیانی ضمیر فروشوں سے خوب واقف ہیں وہ اپنے توسیع پسندانہ اور فتنہ خیز عزائم کے لئے سرکاری مشینری میں موجود قادیانی عنصر کو اپنا آلۂ کار بنا سکتے ہیں۔ آئندہ متوقع انتخابات میں بھی قادیانی اپنے پسند کے امیدواروں کو کامیاب کرانے کے لئے سازشیں کر رہے ہیں۔ مرزا طاہر پاکستان کے آئین کا دشمن اور قومی مجرم ہے وہ لندن میں بیٹھ کر یہودیوں کو اپنی وفاداریوں کا یقین دلانے کی کوشش کرے گا۔ اطلاعات کے مطابق پہلے ہی اسرائیل میں قادیانی مشن کام کر رہے ہیں۔ اس لئے اب قادیانی مسئلہ عوام سے زیادہ حکومت کا مسئلہ ہے۔ صدر پاکستان جنرل محمد ضیاء الحق اسلامی نظام اور ملکی استحکام کے لئے قوم سے اعتماد کا ووٹ لے چکے ہیں۔ اس لئے ہمارے نزدیک اب قادیانی فتنہ حکومت اور صدر پاکستان کے لئے ایک چیلنج ہے۔ جو پاکستان اور حکومت پاکستان دونوں کا بدخواہ ہے۔ بہرکیف ہم اللہ کے حضور اس بات کا عہد کرتے ہیں کہ پاکستان میں قرآن و سنت کی بالادستی قائم کرنے، اسلامی نظام حیات نافذ و جاری کرانے اور ناموس ختم نبوت کے تحفظ کے لئے ہم آخری دم تک جد و جہد کرتے رہیں گے اللہ تعالیٰ ہم سب کا حامی و ناصر ہے۔ اسلام زندہ باد۔ پاکستان پائندہ باد ——— عبیداللہ انور امیر انجمن خدام الدین لاہور



# جمالِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک جھلک

رُخِ مصطفیٰ ہے وہ آئینہ کہ ایسا دوسرا آئینہ
نہ کسی کی بزمِ خیال میں، نہ دکان آئینہ ساز میں

ماجد شہیدی راجپوت، جامع دارالسلام محلہ پورن نگر گلی ۲، سیالکوٹ

کس بشر میں یہ طاقت ہے کہ وہ محبوب خدا، شہہ بطحا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے جمالِ جہاں آرا کی تصویر کشی کما حقہٗ کر سکے، مشکل ہی نہیں ناممکن ہے۔

خالقِ کائنات نے تاجدارِ ختم نبوت کو کمالاتِ نبوت کے ساتھ ساتھ ظاہری حسن و جمال سے علیٰ وجہہ الاتم نوازا ہے۔ ویسے تو باطنی کمالات کے ساتھ ظاہری حسن و جمال بھی نبوت کے ان لوازمات میں سے ہے جن میں انبیاء علیہم السلام دیگر ابنائے زمانہ سے ممتاز ہوتے ہیں۔ لیکن انبیاء علیہم السلام میں بھی نبیّم مکہ کو سیرت و کردار ظاہری حسن و جمال کے لحاظ سے جو خصوصی امتیاز حاصل ہے کوئی دوسرا ان میں آپ کا مثیل و ہمسر نہیں ہو سکتا۔

صدیقۂ کائنات سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا ہے کہ زلیخا کی سہیلیاں (جنہوں نے حضرت یوسف علیہ السلام کے حسن کی تاب نہ لاتے ہوئے اپنے ہاتھ کاٹ لیے تھے) اگر ماہتابِ عرب کے جمال جہاں آرا کو دیکھنے کی سعادت نصیب ہوتی تو ہاتھوں کے بجائے اپنے دلوں کو کاٹ لیتیں۔

اور یہ کوئی مبالغہ نہیں، ایسی روشن حقیقت ہے کہ جس کی صداقت کی ہزاروں شہادتیں تاریخ اپنے سینے میں محفوظ کیے ہوئے ہے۔ مثال کے طور پر جنگِ اُحد کا واقعہ ہے۔

قبیلہ بنو دینار کی ایک مسلمان عورت میدانِ جنگ میں لوگوں سے پیغمبر اسلام کی خیریت دریافت کرتی ہے۔ جواب ملتا ہے کہ تیرا باپ، شوہر اور بھائی میدانِ جنگ میں شہید ہو گئے ہیں۔ وہ کمال استقامت سے ہر بار کہتی ہے مجھے رسول اللہؐ کے متعلق بتلاؤ؟ لوگوں نے کہا آپؐ بفضل خدا صحیح و سالم ہیں، وہ کہتی ہے مجھے دکھا دو۔ جب دُور سے چہرۂ انورؐ پر نگاہ پڑتی ہے تو بے ساختہ کہہ اٹھتی ہے کُل مصیبۃٍ بعدک جلل "اب ہر مصیبت دُور ہو گئی ہے"۔ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

بلاشبہ آپؐ کا چہرہ مبارک ایسا ہی محبوب و حسین تھا کہ جسے دیکھ کر ہر غم غلط ہو جاتا تھا۔

## سراپائے مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم

آپؐ میانہ قد اور موزوں اندام تھے۔ رنگ سرخ و سفید اور نہایت چمکدار تھا۔ پیشانی مبارک چوڑی، اور ابرو خمدار باریک اور گنجان تھے، پیوستہ نہ تھے، دونوں ابروؤں کے درمیان ایک باریک رگ تھی جو غصہ کے وقت اُبھر جاتی تھی۔ بینی (ناک) مبارک بلندی مائل تھی اور اس پر ایک چمک اور نور تھا چہرۂ مبارک ہموار ہلکا یعنی بہت پُر گوشت نہ تھا۔ چہرہ انور نہ بالکل گول تھا اور نہ لمبا، بلکہ دونوں کے درمیان تھا۔

دہن مبارک اعتدال کے ساتھ کشادہ تھا۔ دندان مبارک باریک آبدار تھے بہت پیوستہ نہ تھے، سامنے کے

دانتوں میں ذرا ذرا فصل تھا۔ گردن مبارک اونچی اور باریک تھی، جیسا کہ مورتی کی گردن صاف تراشی ہوئی ہوتی ہے، اور رنگت میں چاندی جیسی صاف اور خوبصورت تھی۔

سر مبارک بڑا اور فراخ تھا۔ سر کے بال نہ بہت پیچیدہ تھے اور نہ بالکل سیدھے، بلکہ بالوں میں ہلکی سی پیچیدگی اور گھونگریالہ پن تھا۔ جس زمانہ میں سر کے بال زیادہ ہوتے تھے تو زلفیں کان کی لَو سے متجاوز ہو جاتی تھیں۔

آنکھیں سیاہ و سرگین اور پلکیں دراز تھیں، آنکھوں کی سفیدی میں سُرخ ڈورے پڑے ہوئے تھے۔ ریش مبارک گھنی اور بدن گٹھا ہوا تھا۔ سب اعضاء نہایت معتدل اور پُرگوشت تھے۔ شانے بھرے بھرے اور کاندھوں کی ہڈیاں بڑی تھیں۔ بدن کے جوڑوں کے مِلنے کی ہڈیاں موٹی تھیں۔ شانوں اور کلائیوں پر بال تھے۔ دونوں مونڈھوں کے درمیان قدرے زیادہ فاصلہ تھا۔

پیٹ اور سینہ مبارک ہموار تھا لیکن سینہ فراخ اور چوڑا تھا۔ سینہ مبارک سے لے کر ناف تک بالوں کی ایک باریک دھاری تھی۔ ہتھیلیاں اور دونوں قدم گداز اور پُرگوشت تھے۔ ہاتھ پاؤں کی انگلیاں تناسب کے ساتھ لمبی تھیں۔ کلائیاں دراز اور پاؤں کی ایڑیاں نازک اور ہلکی تھیں۔ آپؐ کے قدم ہموار، تلوے گہرے تھے، نیچے سے پانی نکل جاتا تھا۔ آپ تیز رفتار تھے، ذرا کشادہ قدم رکھتے تھے، چھوٹے چھوٹے قدم نہیں رکھتے تھے۔ جب آپ چلتے تو ایسا معلوم ہوتا گویا پستی میں اتر رہے ہیں۔ دیکھنے والوں پر آپؐ کے حسن و خوبروئی کا بہت اثر پڑتا تھا۔ سلیم الفطرت اشخاص چہرۂ انور دیکھتے ہی پکار اٹھتے تھے "خدا کی قسم یہ جھوٹے کا چہرہ نہیں ہے"۔

حضرت ابوہریرہؓ فرماتے ہیں کہ "نبی محترم صلی اللہ علیہ وسلم اس قدر صاف و شفاف حسین و خوبصورت تھے گویا کہ چاندی سے آپؐ کا بدن مبارک ڈھالا گیا ہے"۔

حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ "حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے اگلے دانت مبارک کچھ کشادہ تھے یعنی ان میں کسی قدر ریخیں تھیں گنجان نہ تھے۔ جب آپ تکلّم فرماتے تو ایک نور سا ظاہر ہوتا جو دانتوں کے درمیان سے نکلتا تھا"۔

حضرت جابرؓ بن سمرہؓ فرماتے ہیں کہ "میں ایک مرتبہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھ رہا تھا حضورؐ اس وقت سرخ جوڑا زیب تن کیے ہوئے تھے۔ میں کبھی چاند کو دیکھتا تھا اور کبھی آپؐ کو، بالآخر میں نے یہی فیصلہ کیا کہ آپؐ چاند سے کہیں زیادہ حسین و جمیل ہیں۔

بلاشبہ حضرت جابرؓ کا فیصلہ برحق ہے آسمان کا ایک چاند کیا ہزار چاند بھی ہدایت کے اس سراجؐ منیر کا مقابلہ نہیں کر سکتے۔ عرب کے ایک شاعر نے خوب کہا ہے "اگر تجھے ممدوح کو عیب ہی لگانا ہے تو اسے چودھویں رات کے چاند سے تشبیہ دے دے اس کے عیب لگانے کے لیے یہی کافی ہے۔

ع چاند سے تشبیہ دینا یہ بھی کوئی انصاف ہے
چاند کے منہ پر چھائیاں احمدؐ کا چہرہ صاف ہے

**مہر نبوت** — یہی جابرؓ بن سمرہ راوی ہیں کہ میں نے دونوں مونڈھوں کے درمیان مہر نبوت کو دیکھا۔ جو مقدار میں کبوتر کے انڈے کے برابر تھی (اطراف میں بال تھے)

حضرت علیؓ فرماتے ہیں کہ حضورؐ کے شانوں کے درمیان مہر نبوت تھی اور آپؐ خاتم النبیین تھے۔

خادم نبوت حضرت انسؓ فرماتے ہیں کہ میں نے کبھی کوئی ریشمی کپڑا یا خالص ریشم یا کوئی اور نرم چیز ایسی نہیں چھوئی جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بابرکت ہتھیلی سے زیادہ نرم ہو۔ اور میں نے کبھی کسی قسم کا مشک یا عطر حضور اکرمؐ کے پسینہ کی خوشبو سے زیادہ خوشبودار نہیں سونگھا۔

الغرض آپؐ اس قول کے صحیح مصداق تھے۔

ع آنچہ خوباں ہمہ دارند تو تنہا داری
دامان نگہ تنگ و گلِ حسن تو بسیار
گلچینِ بہار تو زداماں گلہ دارد





تحریر: مولانا حمزہ گل مدرس جامعہ مدنیہ لاہور

# آئینِ شریعت کی رُو سے امیر کا انتخاب

اسلام میں انتخاب خلیفہ و امیر سب سے بنیادی اور اہم مسئلہ ہے۔ جناب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:-

مَنْ مَاتَ وَلَيْسَ فِي عُنُقِهِ بَيْعَةُ إِمَامٍ مَاتَ مِيتَةً جَاهِلِيَّةً

ترجمہ: جو شخص ایسی حالت میں مر جائے کہ اس کی کسی امام کی بیعت نہ ہو وہ جاہلیہ کی موت مرتا ہے۔ (مشکوٰۃ شریف)

یہی وجہ ہے کہ جناب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے بوقتِ وفات یہ مسئلہ قولاً و عملاً طے کیا تھا اور مرض موت میں صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کو اس منصب کے لیے منتخب کیا تھا۔ صدیقِ اکبر رضی اللہ عنہ کو نماز کے لیے اپنا قائمقام بنایا تھا۔ باوجودیکہ بعض ازواج مطہرات نے اس مسئلہ میں اصرار کیا تھا کہ صدیقِ اکبر کو نماز کے لیے منتخب نہ کیا جائے لیکن جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: يَأْبَى اللّٰهُ وَالْمُؤْمِنُوْنَ إِلَّا أَبَابَكْرٍ۔ (مشکوٰۃ شریف ص۵۵۵)

ترجمہ: اللہ اور مسلمان صدیق اکبر کے علاوہ کسی کی نیابت وخلافت پر راضی نہیں ہیں۔

عَنْ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ أَتَتِ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ امْرَأَةٌ فَكَلَّمَتْهُ فِي شَيْءٍ فَأَمَرَهَا أَنْ تَرْجِعَ إِلَيْهِ قَالَتْ رَسُوْلُ اللّٰهِ أَرَأَيْتَ إِنْ جِئْتُ وَلَمْ أَجِدْكَ كَأَنَّهَا تُرِيْدُ الْمَوْتَ قَالَ فَإِنْ لَمْ تَجِدِيْنِيْ فَأْتِيْ أَبَابَكْرٍ (مشکوٰۃ شریف ص۵۵۵)

ترجمہ: جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جناب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک عورت مسئلہ پوچھنے آئی۔ جناب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ تم پھر کسی وقت آنا۔ اس عورت نے کہا۔ یا رسول اللہ۔ اگر میں نے آپ کو نہ پایا اُس کا مطلب یہ تھا کہ اگر آپ دنیا میں نہ ہوئے تو پھر کس سے یہ مسئلہ حل کیا جائے گا۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اگر تم نے مجھے نہ پایا تو پھر صدیقِ اکبر رضی اللہ عنہ سے یہ مسئلہ معلوم کرنا۔ باقی وفاتِ رسولؐ کے بعد تقیفہ بنو ساعدہ میں انتخاب خلیفہ کے لیے انصار کا جو اجتماع ہوا اس میں اصحاب حل و عقد تھے۔ مدینہ منورہ کے عوام سے انتخاب خلیفہ کے وقت کسی نے رائے نہیں لی بلکہ جناب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات بھی مدینہ میں موجود تھیں لیکن انتخاب خلیفہ کے مشورہ میں کسی نے ازواج مطہرات سے مشورہ نہیں لیا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ انتخاب خلیفہ میں اصحاب حل و عقد ہی کی رائے قابلِ قبول ہوتی ہے۔

انصار کا جو اجتماع وفاتِ رسولؐ کے بعد ہوا۔ اس میں حضرت عمر فاروقؓ نے بآسانی یہ مسئلہ سمجھایا کہ جناب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جب صدیقِ اکبر رضی اللہ عنہ کو اقامت نماز کے لیے منتخب کیا ہے جو مسلمانوں کے لیے سب سے اہم اور بنیادی مسئلہ ہے تو جو صدیقِ اکبر رضی اللہ عنہ نظامِ دین قائم کر سکتا ہے وہ نظامِ دنیا بھی چلا سکتا ہے لہٰذا یہ انتخاب جو برائے اقامتِ نماز ہے برائے اقامتِ نظام بھی ہے اس لیے انصار بھی عمر فاروقؓ کے سمجھانے سے یہ مسئلہ بآسانی سمجھ گئے اور انتخاب صدیقِ اکبر رضی اللہ عنہ کو تسلیم کر لیا۔ باقی صدیقِ اکبر رضی اللہ عنہ بھی انتخاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس مسئلہ کی اہمیت سمجھ چکے تھے کہ انتخاب خلیفہ کا مسئلہ اسلام کا نہایت اہم مسئلہ ہے۔ اس لیے انہوں نے وفات کے وقت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کا انتخاب کیا اور اس انتخاب میں صدیقِ اکبر رضی اللہ عنہ نے کسی سے مشورہ نہیں لیا اور صرف اپنی ذاتی رائے سے فاروق اعظمؓ کو نامزد

